| | |
|---|---|
| | |
| حدیث شریعت کادوسرا ماخذ ہے:<br>ہمارے حنفی دیوبندی صاحبان کاجواب دعوی،اپنے ہی مسلک کے علماء کی تصریحات کے خلاف ہے،علمائے دیوبند کی تصریحات کی روسے مذکورہ جواب دعوی انکار حدیث کا حامل ہے۔اس دعوی میں حدیث کو سنت سے جدا ایک شئ قرار دے کر اسے ماخذ شرعیہ میں شمار نہیں کیا! | |
| كتاب الميزان – عبد الوهاب الشعراني – عالم الكتب<br>لمحات من تاريخ السنة وعلوم الحديث للأستاذ أبو غدة ص 32 ، 33<br>ودخل عليه مرة رجل من أهل الكوفة والحديث يُقرأ عنده، فقال الرجل : دعونا من هذه الأحاديث، فزجره الإمام أشدّ الزجر، وقال له : لولا السُّنّة ما فهم أحد منا القرآن.<br>امام ابو حنیفہ کے پاس ایک مرتبہ اہل کوفہ میں سے ایک آدمی آیا،اور امام ابو حنیفہ کے پاس حدیث پڑھی جارہی تھی،تو اس آدمی نے کہا کہ ان حدیثوں کو چھوڑ دو،امام ابو حنیفہ نے اسے خوب ڈانٹا،اور اس آدمی سے کہا:اگر سنت نہ ہوتو ہم سے کوئی قرآن نہ سمجھتا۔<br>مجلد 01 صفحه 207 كتاب الميزان – عبد الوهاب الشعراني – عالم الكتب<br><br>http://www.mediafire.com/view/pu76ayoz2kqb2d6/01_KitabulMeezan.pdf | 01 |
| بہشتی زیور۔اشرف علی تھانوی<br>"قرآن وحدیث کے حکم پر چلنا"<br>فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت میری امت میں دین کا بگاڑ پڑ جائے اس وقت جو شخص میرے طریقے کو تھامے رہے اس کو سو شہیدوں کے برابر ثواب ملے گا اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ میں تم لوگوں میں ایسی چیز چھوڑے جاتا ہوں،اگر تم ان کو تھامے رہو گے تو کبھی نہ بھٹکو گے۔ایک تو اللہ کی کتاب یعنی "قرآن" دوسری نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت یعنی "حدیث"۔<br>صفحہ 384 بہشتی زیور۔اشرف علی تھانوی ۔اسلامی بک سروس<br>صفحہ 317 بہشتی زیور۔اشرف علی تھانوی ۔توصیف پبلی کیشنز لاہور<br><br>http://www.mediafire.com/view/hrnua0ydhqatkkh/02_BahashtiZewar.pdf | 02 |
| نبراس شرح عقائد – عبدالعزیز پڑھاروی<br>صفحه 31<br>وترك الاشعري مذهبه واستشتغل هو من تبعه كابي الحسن الباهلي والقاضي وابي بكر الباقلاني والامام الحرمين والامام الرازي بأبطال رأي المعتزلة واثبات ما ورد به السنة أي الحديث ومضى عليه الجماعة أي السلف أو الصحابي خاصة بقرنية مامر والمال واحد فسمّوا به اهل السنة والجماعة أي اهل الحديث واتباع الصحابة ويسمون الاشعرية والاشاعرة واكثر المتكلمين من اهل السنة مذهبهم<br>اور اشعری نے ان کے مذہب کو چھوڑ دیا اور اس مذہب کے ساتھ مشتغل ہوئے جیسا کہ ابی الحسن باہلی، قاضی ابی بکر باقلانی،امام الحرمین اور امام الرازی | 03 |

| | |
|---|---|
| نے معتزلہ کی رائے کے ابطال میں کیااور اس کے اثبات میں جو سنت یعنی حدیث میں وارد ہوا ہے،اور جو اس سے پہلے جماعت یعنی سلف یاأو الصحابي خاصة بقرنية مامر والمال واحد لهٰذا انہیں اہل سنت والجماعت یعنی اہل حدیث اور صحابہ کے متبع کہا جاتا ہے،اور وہ اشعریہ اور اشاعرہ کہلائے،اہل سنت کے اکثر متکلمین انہیں کے مذہب سے ہیں۔<br>صفحه 30 النبراس على شرح عقائد – محمد عبد العزيز الفرهاري – مكتبه رشيديه كوئته<br>http://www.mediafire.com/view/eo223t6cl262yym/03_AlNabras.pdf | |
| حجیت حدیث وسنت-حبیب الرحمن اعظمی<br>ماہنامہ دارالعلوم ، شمارہ 8 ، جلد: 94 شعبان - رمضان 1431 ھ مطابق اگست 2010 ء<br>کتاب وسنت یعنی قرآن وحدیث ہمارے دین ومذہب کی اولین اساس وبنیاد ہیں، پھر ان میں کتاب الٰہی اصل اصول ہے اور احادیث رسول اس کی تبیان و تفسیر ہیں۔<br>----<br>----<br>نیز رسول خدا علیہ الصلوٰۃ السلام کا ارشاد ہے:<br>الا انی اُوتیت الكتاب ومثله معه الا يوشِكُ رجلٌ شَبعَانُ على اريكته يقول: عليكم بهذا القرآن، فما وجدتم فيه من حلال فاحلّوه، وما وجدتم فيه من حرام فحرّموه، الا لا يحلّ لكم الحمار الاهلي، ولا ذی ناب من السبع، ولا كل ذي مِخلب من الطير'' الحديث (رواه ابوداوٗد في السنن في كتاب السنة والاطعمة)<br>بغور سنو! مجھے اللہ تعالیٰ کی جانب سے قرآن دیا گیا ہے،اور قرآن کے ساتھ قرآن ہی جیسی (یعنی حدیث وسنت بھی) دی گئی ہے، خبردار رہو! قریب ہے کہ کوئی آسودہ حال شخص اپنی آراستہ سیج پر بیٹھا کہے گا،اسی قرآن کو لازم پکڑو پس جو چیز اس میں از قبیل حلال پاؤ اسے حلال جانو،اور جو اس میں از قبیل حرام پاؤ اسے حرام جانو، خبردار تمہارے لئے گھریلو گدھا حلال نہیں ہے اور نہ ہی شکاری درندہ اور نہ ہی شکاری پرندہ حلال ہے (حالانکہ صراحت سے ان جانوروں کے حرام ہونے کا ذکر قرآن میں نہیں ہے)<br>اس حدیث سے درج ذیل امور معلوم ہوئے:<br>(الف) قرآن ہی کی طرح احادیث بھی منجانب اللہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو دی گئی ہیں،<br>(ب) قرآن کی طرح احادیث بھی احکام میں حجت ہیں،<br>(ج) اور قرآن ہی کی طرح ان کی اتباع اور ان پر عمل لازم ہے۔<br>----<br>----<br>غرضیکہ علماء حق کا یہی جادۂ متوارثہ ہے۔اپنے تمام اساتذہ کو بھی اسی موقف پر پایا،اور اب تک اس موضوع پر جن کتابوں کے مطالعہ کی توفیق ملی وہ تقریباً ایک درجن سے زائد ہیں ان میں صرف فرقہ قرآنیہ کے بعض مصنّفین کی دو ایک کتابوں کے علاوہ سب میں قابل قبول قوی دلائل کے ساتھ حجیت حدیث کے مذہب منصور کا اثبات اور تائید و توثیق کی گئی ہے۔ بایں ہمہ ایک ہم عصر مشہور فاضل نے جو اپنی وسیع علمی خدمات کی بناء پر اوساط علمیہ میں اعتبار واستحسان کی نگاہ سے دیکھے جاتے ہیں اپنی ایک تحریر میں اس بارے میں میرے علم کے مطابق سب سے الگ ایک جدید نقطۂ نظر پیش کیا ہے جو انھیں کے الفاظ میں یہ ہے کہ ''حدیث اور سنت میں فرق (ہے) اور حجت سنت ہے حدیث نہیں'' زیر نظر تحریر میں اسی نقطۂ نظر کا اپنے علم و فہم کے مطابق جائزہ لیا گیا ہے۔واللّٰه هو الملهم الصواب والسداد، وعليه التكلان والاعتماد. | 04 |

----

----

۳- ماہر لغت ابن المنظور متوفی ۷۱۱ھ اپنی گرانقدر تصنیف ''لسان العرب'' میں لکھتے ہیں:

وقد تكرر في الحديث ذكر السنة وما تصرّف منها، والأصل فيه الطريقة، والسيرة، واذا اطلقت في الشرع فانما يراد بها ما أمر به النبي صلى اللّه عليه وسلم ونهى عنه وندب اليه قولاً وفعلاً مما لم ينطق به الكتاب العزيز ولهذا يقال في أدلة الشرع الكتاب والسنة أي القرآن والحديث (فصل السين حرف النون، ج:۱۷،ص:۸۹)

سنت اور اس کے مشتقات کا ذکر حدیث میں بار بار آیا ہے، اس کا اصل معنی طریقہ اور چال چلن کے ہے، اور شرع میں جب یہ لفظ بولا جاتا ہے تو اس سے مراد وہ کام لیا جاتا ہے جس کا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا، یا جس سے منع کیا، یا جس کی اپنے قول و فعل کے ذریعہ دعوت دی جن کے بارے میں کتاب عزیز نے (صراحت) سے کچھ نہیں کہا ہے، اسی بناء پر دلائل شرعیہ (کے بیان) میں کہا جاتا ہے ''الكتاب والسنة'' یعنی ''قرآن وحدیث''۔

علامہ ابن المنظور کے کلام میں ''ما أمر به النبي صلى اللّه عليه وسلم ونهى عنه'' عام ہے جس میں امر وجوبی، وغیر وجوبی اور نہی تحریمی وغیر تحریمی سب داخل ہوں گی۔

----

----

۳- حافظ السخاوی متوفی ۹۰۲ھ نے اپنی نہایت مفید و محققانہ تصنیف ''فتح المغيث بشرح ألفية الحديث للعراقي'' میں سنت کی تعریف یہ کی ہے ''السنن المضافة للنبي صلى اللّه عليه وسلم قولاً له أو فعلاً أو تقريرًا، وكذا وصفًا وأيامًا'' (ج:۱،ص:۱۳)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب منسوب قول، فعل، تقریر، نیز آپ کی صفات و ایام سنت ہیں۔ حافظ سخاوی رحمۃ اللہ علیہ جنہوں نے سنت کی تعریف میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی صفات اور آپ سے متعلق تاریخ و واقعات کو بھی شامل کیا ہے، الفاظ کے تھوڑے سے فرق کے ساتھ انھوں نے یہی تعریف حدیث کی بھی کی ہے، جس سے پتہ چلتا ہے کہ حدیث و سنت ان کے نزدیک ایک ہی ہیں۔

----

----

محقق ابن ہمام متوفی ۸۶۱ھ نے اصول فقہ میں اپنی مشہور و کثیر الفائدہ تصنیف ''التحرير'' میں سنت کی تعریف یہ کی ہے: ''وفي الاصول قوله عليه السلام وفعله و تقريره وفي فقه الحنفية: ما واظب على فعله مع ترك بلا عذر ليلزم كونه بلا وجوب، وما لم يواظبه مندوب ومستحب'' (التقرير والتحبير شرح التحرير، ج:۲، ص:۲۲۳)

سنت اصول فقہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قول، فعل اور تقریر کو کہتے ہیں، اور فقہ حنفی میں جس فعل پر آپ نے مواظبت فرمائی ہے بغیر عذر کے کبھی کبھار ترک کے ساتھ (ترک بلا عذر کی قید اس لئے ہے) تاکہ لازم ہو جائے کہ اس فعل پر ہیشگی بطور وجوب کے نہیں تھی (کیونکہ بلا عذر ترکِ فعل کی واجب میں رخصت و اجازت نہیں)

----

----

حبیب الرحمن اعظمی کا فیصلہ:

اس تعریف کا صاف مطلب یہ ہے کہ فقہائے اصول جب فقہ کے ادلہ اَربعہ کے ضمن میں سنت کا ذکر کرتے ہیں اور اس کی تعریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قول و فعل سے کرتے ہیں تو یہی سنت ان کے نزدیک مسائل کے لئے دلیل و حجت ہوتی ہے اور عبادات کے مراتب کی تعیین کے وقت

| | |
|---|---|
| | بالخصوص فقہائے احناف فرض وواجب کے بعد اور نفل سے پہلے جب لفظ سنت کا ذکر کرتے ہیں اور اس کی تعریف ما واظب علی فعله الخ یا الطريقة المسلوكه في الدين سے کرتے ہیں تو اس سنت کا ان کے نزدیک احکام شرعی کی حجت و دلیل ہونے سے کوئی تعلق نہیں ہے؛ بلکہ یہ تو اس حکم شرعی کا عرفی نام ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل مع المواظبة بترك ما سے ثابت ہوا ہے۔<br>http://www.mediafire.com/view/obdh8imt1s84on9/04_DarululoomDeoband.pdf |
| 05 | انکار حدیث کے نتائج—یوسف لدھیانوی<br><br>اسلامی دستور کا دوسرا ماخذ احادیث نبوی ہیں<br>قرآن کریم نے صاف صاف یہ اعلان بھی کر دیا کہ انبیاء کرام علیہ السلام کو صرف اسی مقصد کے لئے بھیجا جاتا ہے کہ ان کی اطاعت کی جائے۔ پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت سے انکار اور آپ کے ارشادات سے سرتابی کرنا گویا انکار رسالت کے ہم معنی ہے۔ اس طرح آپ کی اطاعت کے منکرین انکار رسالت کے مرتکب ہیں۔<br>--------<br>--------<br>جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ قرآن تو حجت ہے مگر حدیث حجت نہیں ہے ان ظالموں کو کون بتلائے کہ جس طرح ایمان کے معاملہ میں خدا اور رسول کے درمیان تفریق نہیں ہو سکتی کہ ایک کو مانا جائے۔ اور دوسرے کو نہ مانا جائے۔ ٹھیک اسی طرح کلام اللہ اور کلام رسول کے درمیان بھی اس تفریق کی گنجائش نہیں۔ کہ ایک کو واجب الاطاعت مانا جائے اور دوسرے کو نہ مانا جائے۔ ایک کو تسلیم کر لیجئے تو دوسرے کو بہر صورت تسلیم کرنا ہو گا اور ان میں سے ایک کا انکار کر دینے سے دوسرے کا انکار آپ سے آپ ہو جائے گا۔<br>صفحہ 17 – 18 انکار حدیث کے نتائج – محمد یوسف لدھیانوی—المیزان لاہور<br>http://www.mediafire.com/view/5483qx885fw8mz6/05_Yousuf_Ludhiyanwi.pdf |
| 06 | علم حدیث کا قرآنی معیار—مولانا محمد طیب (مہتمّ دار لعلوم دیوبند)—ادارۂ اسلامیات لاہور<br>اور اس طرح کہ اس دین کی دو ہی اصلیں ہیں جو مصدر شریعہ اور دین کا سر چشمہ ہیں۔ کتاب اللہ اور سنت رسول۔ یوں اس دین کی دو اصلیں اور بھی ہیں جن کا نام اجماع اور قیاس ہے جو بلاشبہ واجب الاطاعۃ ہیں۔ چنانچہ قرآن حکیم نے امت پر تین ہی اطاعتیں فرض بھی فرمائی ہیں۔<br>اطاعت خدا، اطاعت رسول، اور اطاعت اولی الامر یعنی راسخین فی العلم کے اجتہادی نظائر کی اطاعت، یا اس قسم کے ہم قرن اہل رسوخ کی اجماع کردہ شئے کی اطاعت جو یقیناً حجت شرعی ہے۔ یہ قیاس اور اجماع کی دونوں اصلیں باوجود حجت شرعیہ ہونے کے تشریعی نہیں بلکہ تفریعی ہیں جو مستقل بالحجۃ نہیں۔ جب تک کہ ان کا رجوع کتاب وسنت کی طرف نہ ہو کیونکہ ما يجمع عليه (جس پر اجماع کیا جائے) وہی معتبر ہو سکتا ہے جس پر پہلے سے کوئی دلیل کتاب وسنت سے قائم ہو ورنہ مجرد میل و محض ہوئی سے کسی چیز پر جمع ہو جانا اجماع نہیں درحالیکہ امت میں ایسا اجماع جو گمراہی پر ہو، ہو بھی نہیں سکتا۔ اسی طرح قیاس کی مقیس (یعنی قیاسی جزیہ) وہی معتبر ہو سکتا ہے جس کا مقیس علیہ (جس پر قیاس کیا جائے) کتاب وسنت میں موجود ہو اور اس مقیس اور مقیس علیہ میں کوئی رشتہ جامعیت بھی ہو جو منصوص کے حکم کو غیر منصوص میں منتقل کر دے پس ان کی تشریعی حیثیت خود اصل نہیں بلکہ کتاب وسنت کے تابع ہے، کتاب وسنت میں موجود ہو اور مقیس اور مقیس علیہ میں کوئی رشتہ جامعیت بھی ہو جو منصوص کے حکم کو غیر منصوص میں منتقل کر دے پس ان کی تشریعی حیثیت خود اصل نہیں بلکہ کتاب وسنت کے تابع ہے۔ اس لئے دین کی مستقل حجت اور تشریعی اصلیں دو ہی رہ جاتی ہیں ایک کتاب اللہ دوسرے سنت رسول اللہ۔ گو، بعض علماء نے ایک تیسری چیز اجتہاد نبوت کو بھی جب کوئی حکم منصوص نازل نہ ہوتا اور بعد انتظار آپ |

اجتہاد فرماتے تو درصورت صواب بذریعہ وحی یا سکوت رضا آپ کو اس پر مستقر کر دیا جاتا جو حکم سنت کے ہو جاتا ورنہ علی الفور تنبیہ کر کے اس سے ہٹا دیا جاتا تھا۔اس لئے اس کا مرجع بھی بالآخر وحی ہی نکلی متلو ہو یا غیر متلو یعنی کتاب اللہ یا سنت نبوی اس لئے مستقل حجتیں وہی دو رہتی ہیں۔کتاب اللہ اور سنت اور جب کہ یہی دو اصلیں تشریعی تھیں جو آخر کی دو تفریعی اصولوں سے بالاتر بلکہ ان کی اساس تھیں تو قرآن کریم نے جس طرح چاروں اصلوں کو وجوب اطاعت میں جمع فرما دیا تھا، جس طرف ابھی اشارہ گذرا، اسی طرح اکثر مواقع پر صرف ان دو اصلوں کو وجوب اتباع میں جمع فرمایا ہے گویا نفس حجیت میں قرآن و حدیث کو مساوی اور متوازی شمار کیا ہے۔ارشاد ربانی ہے۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَطِيعُوا اللَّـهَ وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ وَلَا تُبْطِلُوا أَعْمَالَكُمْ ﴿٣٣﴾

**اے ایمان والو اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسول کی اور اپنے عمل کو باطل مت کرو۔**

**اور کہیں فرمایا۔**

وَأَطِيعُوا اللَّـهَ وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ وَاحْذَرُوا

**اور اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسول کی اور ڈرتے رہو۔**

**کہیں ارشاد ہوا۔**

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اسْتَجِيبُوا لِلَّـهِ وَلِلرَّسُولِ إِذَا دَعَاكُمْ

**اے ایمان والو اجابت کرو اللہ کے حکم کی اور رسول کے حکم کی جب کہ وہ تمہیں بلائیں۔**

**کہیں فرمایا۔**

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَلَا مُؤْمِنَةٍ إِذَا قَضَى اللَّـهُ وَرَسُولُهُ أَمْرًا أَن يَكُونَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ أَمْرِهِمْ

**اور کسی مومن اور مومنہ کے لئے اختیار، نہیں رہتا (کہ مانیں یا نہ مانیں) جب اللہ و رسول کی طرف سے کسی امر میں حکم آجائے۔**

**ان آیات سے کلام خدا، اور کلام رسول کا مستقلاً حجت شرعیہ ہونا واضح ہے کہ حجت قرآن کے ساتھ ساتھ حجیت حدیث کی بھی روشن دلیل ہے لیکن ان دونوں اصلوں میں باوجود دونوں کے حجت مستقلہ ہونے کے باہم ایک فرق بھی ہے اور وہ یہ کہ کتاب حجۃ قاطع ہے اور حدیث سوائے متواتر کے حجت ظنی ہے کیوں کہ حدیث غیر متواتر کا ثبوت اس درجہ کا نہیں جس درجہ کا قرآن حکیم ہے اس لئے جو درجہ ان کے ثبوت کا ہے وہی درجہ ان ان کی حجیت کا بھی ہے**

صفحہ 15 – 18 علم حدیث کا قرآنی معیار – مولانا محمد طیب (مہتمّ دار لعلوم دیوبند) – ادارۂ اسلامیات لاہور

http://www.mediafire.com/view/9tynocazobkt31i/06_MuhammadTayyab01.pdf

07

علم حدیث کا قرآنی معیار–مولانا محمد طیب (مہتمّ دار لعلوم دیوبند)–ادارۂ اسلامیات لاہور

حدیث بحثیت مستقل

بہر حال جس قدر بھی حدیثی احکام ہیں وہ درحقیقۃ قرآن ہی سے ماخوذ اور اسی کا بیان ہیں البتہ ان کی خاص نوعیت کی وجہ سے ان میں دو جہتیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ایک جہت تابع قرآن ہونے کی ہے سو اس جہت سے اس کا نام بیان قرآن ہو گا۔گو اس بیان اور قرآن کا درمیانی واسطہ دقیق ہو اور بغیر عمیق علم کے ہر ایک پر نہ کھلے دوسری جہت اس کی تشریع احکام کی ہے اس کی رو سے حدیث ایک مستقل مصدر تشریع اور شریعت کی حجت مستقلہ ثابت ہو گی اس لئے جن نصوص سے حدیث کا بیان ہونا واضح ہوتا ہے ان سے تو حدیث کی تابعیت اور فرعیت کی شان نمایاں کی گئی ہے اور جن نصوص سے حدیث کی تابعیت اور فرعیت کی شان نمایاں کی گئی ہے اور جن نصوص سے حدیث مصدر تشریع ثابت ہوتی ہے ان سے اس کے حکام کو مثل احکام قرآن بتلا کر حدیث کا قرآن کے مماثل حجت شرعیہ ہونا واضح کیا گیا ہے جیسے حدیث نبوی میں ارشاد فرمایا گیا ہے۔

أَلا إِنِّي أُوتِيتُ الْكِتَابَ وَمِثْلَهُ مَعَهُ ،

خبردار رہو کہ مجھے قرآن کے ساتھ اس کا مثل بھی دیا گیا ہے،

اور فرمایا گیا۔

وَإِنَّمَا حَرَّمَ رَسُولُ اللَّهِ كَمَا حَرَّمَ اللَّهُ

اور تحقیق رسول اللہ نے بعض چیزیں حرام کی ہیں جیسے اللہ نے حرام کیں۔

اس سے تشریعی طور پر حدیث کی استقلالی شان واضح کی گئی ہے رہا یہ پہلو کہ بعجے وہ احکام جو احادیث میں ہیں اور قرآن میں نہیں کیسے مقدام بن معدی کرب کی حدیث میں آپ نے حجت حدیث اور اس کی مستقل تشریعی شان کو نمایاں کرتے ہوئے فرمایا کہ حمار اہلی کی حرمت قرآن میں نہیں اسے رسول اللہ نے حرام کیا ہے یا درندوں کے گوشت کی حرمت کلام اللہ میں نہیں کلام رسول میں ہے وغیرہ وغیرہ جن سے حدیث کی نہ سرف مستقل شان تشریع ہی قرآن سے الگ ہو کر ثابت ہوتی ہے بلکہ بظاہر بعض احکام کا قرآن سے علاقہ بھی ثابت نہیں ہوتا جو بظاہر حدیث کے بیان قرآن ہونے کے منافی اور دعوی کے خلاف ہے جس میں تمام احادیث کے بیان قرآن ہونے کا ادعی کیا گیا تو جواب یہ ہے کہ یہ روایت اور یہ احکام حدیث بھی بیان قرآن ہونے سے نہیں نکل سکتے کیونکہ اس قسم کی روایات کے احکام گو جزوی طور پر خاص آیت پر نظر نہ پڑیں مگر وہ کلی طور پر آیت کت ذیل کے بیان ثابت ہوں گے جسے قرآن نے ایک مستقل اصول کی حیثیت سے بیان فرمادیا ہے۔

وَمَا آتَاكُمُ الرَّسُولُ فَخُذُوهُ وَمَا نَهَاكُمْ عَنْهُ فَانتَهُوا

جو رسول لا کر دیں اس کو لے لو اور جس سے روک دیں اس سے رک جاؤ

-----

-----

بہر حال حدیث کی دو جہتیں ثابت ہوتی ہیں، ایک بیان قرآن ہونے کی جو اس کے تفریعی ہونے کی دلیل ہے، اور ایک اس کے مستقل حجت ہونے کی جو مخفی رشتہ سے گو بیان قرآن بھی ہو مگر جلی طور پر وہ حکم رسول اور حکم حدیث ہے جو حجیت میں اس کے مماثل قرآن ہونے کی جہت ہے۔ اس لئے حدیث میں ان دو پہلوؤں کے لحاظ سے دو شانیں پیدا ہو جاتی ہیں، ایک اصل ہونے کی اور ایک فروع ہونے کی، سو وہ قرآن کے لحاظ سے تو فرع مانی جاوے گی کہ وہ اس کا بیان ہے اور تابع اصل ہوتا ہے اور اجتہادی فقہوں کے لحاظ سے اصل مانی جاوے گی۔ کہ احکام اس سے ماخوذ بھی ہیں اور اس سے شرح شدہ بھی ہیں۔ اس طرح، حدیث ایک برزخ کبریٰ ثابت ہوئی جو قرآن سے علم لیتی ہے اور فقہ کو دیتی ہے۔ اگر حدیث درمیان میں نہ ہو تو فقہ کا کوئی جوڑ براہ راست قرآن سے نہیں لگ سکتا، اور مفہوم بھی نہیں ہو سکتا۔

صفحہ 33 – 37 علم حدیث کا قرآنی معیار – مولانا محمد طیب (مہتمّ دارلعلوم دیوبند) – ادارۂ اسلامیات لاہور
http://www.mediafire.com/view/oc4z479eyn5uxvy/07_MuhammadTayyab02.pdf

08 فتنہ انکار حدیث اور اسکا پس منظر – عاشق الہی شہربلندی—ادارۂ اسلامیات لاہور

منکر حدیث اٹکل پچو بہت سی جاہلانہ باتیں کرتے ہیں۔ ان باتوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ فلانی بات قرآن میں نہیں ہے لہٰذا دین میں نہیں اگر اللہ تعالیٰ کو اپنے دین میں شامل فرمانا ہوتا تو اس کا حکم بھی نازل فرما دیتا۔ کیا اللہ کو حکم نازل کرنے کی قدرت نہیں تھی؟ اس کا حکم رسول اللہ صلی اللہ کی زبانی کیوں دلوایا؟

ان جاہلوں کو اپنے خیال میں قرآن سے عقیدت ہے لیکن قرآن کے نازل فرمانے والے اپنے اعتراضات کا نشانہ بنانے میں ذرا بھی بال محسوس نہیں کرتے وہ خالق و مالک ہے، اسے سب کچھ اختیار ہے۔ اگر اس نے کتاب نازل فرما کر رسول صلی اللہ کے ذمہ اس کی تشریح و تفسیر عائد فرمادی اور بہت سے احکام آپ کی زبانی بیان کروا دیئے تو اس سے ناگواری کیوں؟

صفحہ 20 فتنہ انکار حدیث اور اسکا پس منظر – عاشق الہی شہربلندی – ادارۂ اسلامیات لاہور

| | |
|---|---|
| http://www.mediafire.com/view/5kgxx5a88aim1v1/08_AashiqIlahi01.pdf | |
| فتنہ انکار حدیث اور اسکا پس منظر – عاشق الٰہی شہربلندی–ادارۂ اسلامیات لاہور<br>عن المقدام معديكرب الكندي رضى الله عنه ان رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم قَالَ يُوشِكُ الرَّجُلُ مُتَّكِئًا عَلَى أَرِيكَتِهِ يُحَدِّثُ بِحَدِيثٍ مِنْ حَدِيثِي ، فَيَقُولُ: بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ كِتَابُ اللَّهِ عَزَّ وَجَلَّ ، فَمَا وَجَدْنَا فِيهِ مِنْ حَلالٍ اسْتَحْلَلْنَاهُ ، وَمَا وَجَدْنَا فِيهِ مِنْ حَرَامٍ حَرَّمْنَاهُ ، أَلا وَإِنَّ مَا حَرَّمَ رَسُولُ اللَّهِ مِثْلُ مَا حَرَّمَ اللَّهُ<br>حضرت مقدام بن معدیکرب رضی اللہ عنہ ،سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ عنقریب ایسا ہوگا کہ ایک شخص اپنی مسند پر تکیہ لگائے بیٹھا ہوگا اس سے میری حدیث بیان کی جائے گی تو کہے گا۔ کہ ہمارے درمیان اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے اس میں جو ہم حلال پائیں گے اسے حلال مانیں گے اور اس میں جو حرام بتایا گیا ہے اسے ہم حرام سمجھیں گے (یہ فرما کر آنحضرت سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس بات کی تردید کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ) خبردار جس چیز کو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حرام فرمایا ہے وہ انہیں چیزوں کی طرح حرام ہے جن کو اللہ تعالیٰ نے حرام فرمایا ہے۔<br>http://library.islamweb.net/hadith/hadithServices.php?type=1&cid=715&sid=1686<br><br>صفحہ 32 – 34 فتنہ انکار حدیث اور اسکا پس منظر – عاشق الٰہی شہربلندی – ادارۂ اسلامیات لاہور<br>http://www.mediafire.com/view/m7a472kac4c7c4l/09_AashiqIlahi02.pdf | 09 |
| قرآن وحدیث کے خلاف ہونے کی صورت میں بھی امام کی تقلید واجب<br>آپ اپنے اس اصول کا ثبوت پہلے قرآن سے دیں اور اگر قرآن سے نہ ملے تو اس بات کا اعلان کر کے کہ اپ کے پاس قرآن سے اس اصول کی کوئی دلیل نہیں، پھر حدیث سے اور اگر حدیث سے بھی آپ کو نہ ملے تو اس بات کا اعلان کر کے کہ آپ کے پاس حدیث سے کوئی دلیل نہیں، پھر اجماع سے اس کا ثبوت پیش کریں اور اگر اجماع میں بھی آپ کو اس کا کوئی ثبوت نہ ملے تو اس بات کا اعلان کر کے کہ آپ کے پاس اجماع سے اس کا کوئی ثبوت نہیں پھر آپ مجتہد کا قیاس پیش کریں، اور یاد رہے مقلد کا قیاس نہیں، کا قیاس پیش کریں اور اس قیاس کا مقیس علیہ اور علت بھی بیان کریں۔ اس ترتیب کا خیال رکھنا اپ پر لازم ہے، کیونکہ آپ نے اپنے جواب دعوی ترتیب کا دعوی کیا ہے۔ | |
| الكتاب : أصول الكرخي<br>تأليف:أبو الحسن عبيد الله بن الحسين بن دلال بن دلهم الكرخي (340هــ)<br>بِسْمِ اللهِ الرَّحْمَنِ الرَّحِيْمِ<br>الْأُصُوْلُ الَّتِيْ عَلَيْهَا مَدَارُ كُتُبِ أَصْحَابِنَا<br>مِنْ جِهَةِ الْإِمَامِ الْعَالِمِ الْعَلَّامَةِ أَبِي الْحَسَنِ الْكَرْخِيِّ<br>----<br>----<br>فقہ حنفیہ کے تین بنیادی اصول:<br>28–الْأَصْلُ: أَنَّ كُلَّ آيَةٍ تُخَالِفُ قَوْلَ أَصْحَابِنَا فَإِنَّهَا تُحْمَلُ عَلَى النَّسْخِ أَوْ عَلَى التَّرْجِيْحِ.وَالْأَوْلَى أَنْ تُحْمَلَ عَلَى التَّأْوِيْلِ مِنْ جِهَةِ التَّوْفِيْقِ.<br>ہر وہ آیت جو ہمارے اصحاب کے قول کے مخالف آجائے اسکو منسوخ ہونے پر محمول کیا جائے گا یا پھر اسکو مرجوح سمجھا جائے گا (یعنی فقہا احناف قول کو ترجیح دینگے) اور بہتر یہ ہے کہ اسکو تاویل پر محمول کیا جائے (یعنی قرآن کی آیت کی تاویل کر لی جائے) تاکہ دونوں میں تطبیق ہو جائے۔ | 10 |

| | |
|---|---|
| | 29-الْأَصْلُ: أَنَّ كُلَّ خَبَرٍ يَجِيْءُ بِخِلَافِ قَوْلِ أَصْحَابِنَا فَإِنَّهُ يُحْمَلُ عَلَى النَّسْخِ أَوْ عَلَى أَنَّهُ مُعَارَضٌ بِمِثْلِهِ ثُمَّ يُصَارُ إِلَى دَلِيْلٍ آخَرَ أَوْ تَرْجِيْحٍ فِيْهِ بِمَا يَحْتَجُّ بِهِ أَصْحَابُنَا مِنْ وُجُوْهِ التَّرْجِيْحِ أَوْ يُحْمَلُ عَلَى التَّوْفِيْقِ وَإِنَّمَا يُفْعَلُ ذَلِكَ عَلَى حَسْبِ قِيَامِ الدَّلِيْلِ فَإِنْ قَامَتْ دَلَالَةُ النَّسْخِ يُحْمَلُ عَلَيْهِ وَإِنْ قَامَتِ الدَّلَالَةُ عَلَى غَيْرِهِ صِرْنَا إِلَيْهِ.<br>ہر وہ خبر (حدیث) جو ہمارے اصحاب کے قول کے خلاف ہوگی اس کو منسوخ ہونے پر محمول کیا جائے گا یا اس بات پر محمول کیا جائے گا کہ اس کے معارض (مخالف) اسی طرح کی کوئی دوسری خبر (حدیث) ہے (مگر وہ حدیث ہے کہاں! سر من رائی کے غار میں بارہویں امام کے پاس!!)۔ پھر ہم دوسری دلیل کی طرف جائیں گے یا اس میں ترجیح کے اسباب سے ہمارے اصحاب کے اختیار کردہ قول کی دلیل کو ترجیح دیں گے یا پھر دونوں حدیث میں تطبیق وتوفیق کا راستہ اختیار کیا جائے گا، اور بیشک یہ دلیل کے حساب سے کیا جائے گا، اگر نسخ پر دلیل قائم ہوتی ہے تو اس کو منسوخ پر محمول کریں گے اور اگر نسخ کے علاوہ پر دلیل قائم ہوتی ہے تو ہم اس طرف چلے جائیں گے۔<br>30-الْأَصْلُ: أَنَّ الْحَدِيْثَ إِذَا وَرَدَ عَنِ الصَّحَابِيِّ مُخَالِفًا لِقَوْلِ أَصْحَابِنَا فَإِنْ كَانَ لَا يَصِحُّ فِي الْأَصْلِ كُفِيْنَا مُؤْنَةَ جَوَابِهِ وَإِنْ كَانَ صَحِيْحًا فِيْ مَوْرِدِهِ فَقَدْ سَبَقَ ذِكْرُ أَقْسَامِهِ إِلَّا أَنَّ أَحْسَنَ الْوُجُوْهِ وَأَبْعَدَهَا عَنِ الشُّبَهِ أَنَّه إِذَا وَرَدَ حَدِيْثُ الصَّحَابِيِّ فِيْ غَيْرِ مَوْضِعِ الْإِجْمَاعِ أَنْ يُحْمَلَ عَلَى التَّأْوِيْلِ أَوْ الْمُعَارَضَةِ بَيْنَهُ وَبَيْنَ صَحَابِيٍّ مِثْلِهِ.<br>(حوالہ01)<br>صفحه 169 – 171 محلق بتأسيس النظر – عبيد الله بن عمر أبو زيد الدبوسي – مكتبة الكليات الأزهرية<br>صفحه 84 – 85 محلق بتأسيس النظر – عبيد الله بن عمر أبو زيد الدبوسي – مكتبة الخانجي بالقاهرة<br>صفحه 373 – 374 محلق كنز الوصول إلى معرفة الأصول - أصول البزدوي - مع اصول الكرخى - فخر الإسلام علي بن محمد البزدوي الحنفي – مير محمد كتب خانه كراتشي<br>http://www.mediafire.com/view/56sd6m56ni00i9b/10_UsoolALKarkhi.pdf |
| 11 | الاتباع – صدر الدين محمد بن علاء الدين عليّ بن محمد ابن أبي العز الحنفي، (المتوفى: 792هـ)<br><br>وَقد إنحرف فِي شَأْن أبي حنيفَة رَحمَه الله طَائِفَتَانِ: فطائفة قد غلبت فِي تَقْلِيده فَلم تتْرك لَهُ قولا وأنزلوه منزلَة الرَّسُول صلى الله عَلَيْهِ وَسلم. وَإِن أورد عَلَيْهِم نَص مُخَالف قَوْله تأولوه على غير تَأْوِيله ليدفعوه عَنْهُم. وَلم يكن أَصْحَابه مَعَه كَذَلِك بل رجعُوا عَن كثير مِمَّا كَانُوا قلدوه فِيهِ لما ظهر لَهُم فِيهِ الدَّلِيل على خلاف قَوْله<br>اور ابو حنیفہ رحمہ اللہ کی شان میں دو گروہوں نے انحراف کیا ہے۔ ایک گروہ وہ ہے جس نے ان کی تقلید میں غلو کیا، اور ان کے قول کو نہیں چھوڑا، اور امام ابو حنفیہ کو رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر بٹھا دیا ہے۔ اور جب ان کے پاس امام ابو حنیفہ کے قول کے خلاف نص آتی، تو امام ابو حنیفہ کے دفاع کے لئے، اس کی دور دراز تاویل کرتے ہیں، جو اس کی تاویل نہیں۔ اور امام ابو حنیفہ کے شاگرد ایسے نہیں تھے، بلکہ انہوں نے اکثر امام ابو حنیفہ کی تقلید سے رجوع کیا، جب ان پر امام ابو حنیفہ کے قول کے خلاف دلیل ظاہر ہو گئی،<br>-----<br>-----<br><br>وَلم يثبت أَن أحدهمَا تأهل للِاجْتِهَاد قبل صَاحبه وعَلى تَقْدِير ثُبُوته لَا يلْزم مِنْهُ جَوَاز التَّقْلِيد لوَاحِد مِنْهُمَا دون الآخر فضلا عَن الْوُجُوب بل الْوَاجِب فِي مسَائِل النزاع الرَّد إِلَى الله وَالرَّسُول قَالَ الله سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى { فَإِن تَنَازَعْتُمْ فِي شَيْءٍ فَرُدُّوهُ إِلَى اللَّـهِ وَالرَّسُول } النِّسَاء 59 وَالرَّدّ إِلَى الله إِلَى كِتَابه وَالرَّدّ إِلَى الرَّسُول الرَّد إِلَيْهِ فِي حَيَاته وَإِلَى سنته بعد وَفَاته.<br>وَأهل التَّقْلِيد لَا يَفْعَلُونَ ذَلِك بل يَأْخُذ أحدهم بِمَا يجد فِي كتب أَصْحَاب ذَلِك الإِمَام الَّذِي قَلّدهُ وَلَا يلْتَفت إِلَى قَول من خَالفه، كَائِنا من كَانَ وَنَصّ ذَلِك الإِمَام والكتب عِنْده بمَنْزِلَة نَص الشَّارِع. وَكَثِيرًا مَا يكون ذَلِك النَّص من كَلَام بعض الْأَصْحَاب فِي |

| | |
|---|---|
| الْفَتَاوَى وَلم يكن لذَلِك الإِمَام فِي تِلْكَ الْمَسْأَلَة قَول مَنْقُول.<br>اور کسی اہل اہل اجتہاد سے اس کا ثبوت نہیں،اور نہ ہیں ان میں سے کسی سے تقلید کے جواز کا ثبوت ہے، کجا یہ کہ اس کے وجوب کا، بلکہ یہ واجب ہے تنازع مسائل میں اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لوٹایا جائے، اللہ سبحانہ تعالیٰ کا فرمان ہے: ﴿پھر اگر آپس میں کوئی چیز میں جھگڑا کرو تو اسے اللہ اور اس کے رسول کی طرف پھیرو﴾ اور اللہ طرف لوٹانا م اس کی کتاب کی طرف لوٹانا ہے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لوٹانا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ان کی حیات میں، اور ان کی وفات کے بعد ان کی سنت کی طرف لوٹانا ہے۔<br>اور اہل تقلید ایسا نہیں کرتے، بلکہ وہ جس امام کی تقلید کرتے ہیں اس کے اصحاب کی کتب سے اخذ کرتے ہیں، اور اس کے مخالف قول کی طرف التفات بھی نہیں کرتے، چاہے وہ کچھ بھی ہو، اور اس امام کی نص اور کتب ان کے نزدیک شارع کی نص کی منزلت پر ہے، اور اکثر یہ نص بعض اصحاب کے فتاوی میں ہوتی ہے، لیکن اس امام کی ان مسائل میں قول بھی منقول نہیں ہوتے۔<br><br>صفحه 30 - 31 الاتباع - ابن أبي العز الحنفي - عالم الكتب بيروت<br>صفحه 30 - 31 الاتباع - ابن أبي العز الحنفي - المكتبة السلفية، لاهور<br>http://www.mediafire.com/view/z9q5eu1ehwevbvu/11_AlItibaa.pdf | |
| التقرير للترمذي — شيخ الهند محمود حسن ديوبندي — الطاف ايند سنز (المتوفى 1339هــ الموافق 1920م)<br>فالحاصل أن مسئلة الخيار من مهمات المسائل، وخالف أبو حنيفة فيه الجمهور، وكثيرا من الناس من المتقدمين، والمتأخرين صنفوا رسائل في ترديد مذهبه في هذه المسئلة، ورجح مولانا الشاه ولي الله المحدث الدهلوي قدس سره في رسائل مذهب الشافعي من جهة الأحاديث والنصوص، وكذلك قال شيخنا مدظله، يترجح مذهبه، وقال: الحق والإنصاف أن الترجيح للشافعي في هذه المسئلة، ونحن مقلدون، يجب علينا تقليد إمامنا أبي حنيفة، والله أعلم.<br>پس اس کا حاصل (بحث کا خلاصہ) یہ ہے کہ مسئلہ خیار مہمات المسائل میں سے ہے، اور امام ابو حنیفہ نے اس مسئلہ میں جمہور کی مخالفت کی ہے، اور متقدمین ومتاخرین میں سے بہت سے لوگوں نے امام ابو حنیفہ کے مسئلہ کی تردید میں رسائل لکھے ہیں، اور مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس سرہ نے رسائل میں امام شافعی کے مذہب کو احادیث ونصوص کی وجہ سے راجح قرار دیا ہے، اور اسی طرح ہمارے شیخ مدظلہ (محمود حسن دیوبندی) نے بھی کہا کہ ترجیح امام شافعی کے مذہب کو ہے، اور کہا کہ حق اور انصاف یہ ہے کہ اس مسئلہ میں امام شافعی کو ترجیح ہے، اور ہم مقلد ہیں، ہم پر ہمارے امام ابو حنیفہ کی تقلید واجب ہے، واللہ اعلم۔<br>مجلد 01 صفحه 84 التقرير للترمذي — شيخ الهند محمود حسن ديوبندي — الطاف ايند سنز<br>مجلد 01 صفحه 49 التقرير للترمذي — شيخ الهند محمود حسن ديوبندي — مكتبه رحمانيه<br>مجلد 01 صفحه 35 - 36 التقرير للترمذي — شيخ الهند محمود حسن ديوبندي — قديمي كتب خانه<br>http://www.mediafire.com/view/dbdt01foxpuy29b/12_TaqreerTirmizi.pdf | 12 |
| حدیث کو قرآن پر پیش کر کے خلاف قرآن پا کر رد کرنا<br>ایک موضوع حدیث اور ایک بلا سند روایت کی بنیاد پر صحابہ پر نفاق کا شک کرتے ہوئے اپنے زعم میں ان کی روایت کو قرآن کے خلاف قرار دے کر رد کرنے کے اصول کا ثبوت اسی طرح پہلے قرآن سے دیں اور اگر قرآن سے نہ ملے تو اس بات کا اعلان کر کے کہ اپ کے پاس قرآن سے اس اصول کی کوئی دلیل نہیں، پھر حدیث سے اور اگر حدیث سے بھی آپ کو نہ ملے تو اس بات کا اعلان کر کے کہ آپ کے پاس حدیث سے کوئی دلیل نہیں، پھر اجماع سے اس کا ثبوت پیش کریں اور اگر اجماع میں بھی آپ کو اس کا کوئی ثبوت نہ ملے تو اس بات کا اعلان کر کے کہ آپ کے پاس اجماع سے اس کا کوئی ثبوت نہیں پھر آپ مجتہد کا قیاس پیش کریں، اور یاد رہے مقلد کا قیاس نہیں، اور اس قیاس کا مقیس علیہ اور علت بھی بیان کریں۔ اس ترتیب کا التزام آپ پر لازم | |

| | |
|---|---|
| ہے، کیونکہ آپ نے اپنے جواب دعوی ترتیب کا دعوی کیا ہے۔ | |
| أصول الشاشي – نظام الدين أبو علي أحمد بن محمد بن إسحاق الشاشي (المتوفى: 344هـــ)<br>قُلْنَا شَرط الْعَمَل بِخَبَر الْوَاحِد أَن لَا يكون مُخَالفا للْكتاب وَالسّنة الْمَشْهُورَة وَأَن لَا يكون مُخَالفا للظَّاهِر قَالَ عَلَيْهِ السَّلَام (تَكْثُرُ لَكُمْ الْأَحَادِيثُ بَعْدِي فَإِذَا رُوِيَ لَكُمْ عَنِّي حَدِيثٌ فَاعْرِضُوهُ عَلَى كِتَابِ اللّهِ تَعَالَى فَمَا وَافَقَ كِتَابَ اللّهِ تَعَالَى فَاقْبَلُوهُ وَمَا خَالَفَهُ فَرَدُّوهُ)<br>وَتَحْقِيق ذَلِك فِيمَا رُوِيَ عَن عَليّ بن أبي طَالب أَنه قَالَ كَانَت الرواة على ثَلَاثَة أَقسَام<br>1 – مُؤمن مخلص صحب رَسُول الله صلى الله عَلَيْهِ وَسلم وَعرف معنى كَلَامه<br>2 – وأعرابي جَاءَ من قَبيلَة فَسمع بعض مَا سمع وَلم يعرف حَقِيقَة كَلَام رَسُول الله صلى الله عَلَيْهِ وَسلم فَرجع إِلَى قبيلته فروى بِغَيْر لفظ رَسُول الله صلى الله عَلَيْهِ وَسلم فَتغير الْمَعْنى وَهُوَ يظنّ أَن الْمَعْنى لَا يتَفَاوَت<br>3 – ومنافق لم يعرف نفَاقه فروى مَا لم يسمع وافترى فَسمع مِنْهُ أنَاس فظنوه مُؤمنا مخلصا فرووا ذَلِك واشتهر بَين النَّاس فَلهَذَا الْمَعْنى وَجب عرض الْخَبَر على الْكتاب وَالسّنة الْمَشْهُورَة<br><br>صفحه 175 – 176 أصول الشاشي وبهامشه عمدة الحواشي – دار الكتب العلمية بيروت<br>صفحه 181 – 182 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – مكتبة البشرى كراتشي<br>صفحه 201 – 203 أصول الشاشي تحقيق محمد أكرم ندوي – دار الغرب الإسلامي بيروت<br>صفحه 76 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – قديمي كتب خانة كراتشي<br>http://www.mediafire.com/view/5jedcocmaffh7sz/13_UsoolAshshashi-Shak-e-Nifaq.pdf<br><br>صفحہ 103 - 104 اُصول الشاشی کا مستند اردو ترجمہ – محمد مشتاق انبیھٹوی – مکتبۃُ العلم لاہور<br>اور بوجہ اختلاف حال راویوں کے علماءِ حنفیہ نے خبر آحاد پر عمل کرنے کی یہ شرط ہے کہ وہ خبر واحد کتاب اور سنت مشہورہ کے مخالف نہ ہو اور ظاہر کے مخالف بھی نہ ہو کیونکہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے:<br>﴿تَكْثُرُ لَكُمْ الْأَحَادِيثُ بَعْدِي فَإِذَا رُوِيَ لَكُمْ عَنِّي حَدِيثٌ فَاعْرِضُوهُ عَلَى كِتَابِ اللّهِ تَعَالَى فَمَا وَافَقَ كِتَابَ اللّهِ تَعَالَى فَاقْبَلُوهُ وَمَا خَالَفَهُ فَرَدُّوهُ﴾.<br>وہ یعنی میرے بعد بہت حدیثیں میری طرف سے تمہارے پاس پہنچیں گی۔ جب کوئی حدیث میری طرف سے تمہارے پاس روایت کی جائے، اس کو کتاب اللہ کے سامنے پیش کرو، موافق ہو تو قبول کرو اور اگر وہ حدیث کتاب اللہ کے مخالف ہو تو اس کو رد کردو۔<br>تحقیق اس کی یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہوا کہ راویوں کی تین اقسام ہیں۔ مومن مخلص جو حضور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں رہا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام پاک کو سمجھا۔<br>دوم اعرابی کہ اپنے قبیلہ سے آیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعض کلام کو سنا مگر اس کی حقیقت کو نہ پہنچا پھر اپنے قبیلہ کی طرف لوٹ گیا اور اُن الفاظ میں حدیث کو روایت کیا جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے نہیں نکلے تھے۔ مگر پس معنی بدل گئے اور وہ صحابی رضی اللہ عنہ خیال کرتے ہیں کہ معنی نہیں بدلے۔<br>تیسری قسم وہ منافق ہے جس کا نفاق ظاہر نہیں ہوا، اُس نے بغیر سنے روایت کر دیا اور افتراء باندھا اس سے اور لوگوں نے سنا اور اس کو مؤمن مخلص سمجھا۔ اسی طرح روایت در روایت وہ حدیث لوگوں میں مشہور ہو گئی۔ اس واسطے لازم ہوا کہ حدیث کو کتاب اللہ اور سنت مشہورہ پر پیش کیا جائے۔<br>http://www.mediafire.com/view/tyfdc8tdc9b7c9d/13_01_UsoolAshshashi-Shak-e-Nifaq_MustanadTarjuma.pdf | 13 |

صفحہ 307 - 308 اجمل الحواشی علی اُصولُ الشاشی – جمیل احمد سکروڈھوی – دار الاشاعت کراچی

ترجمہ :۔۔۔۔۔اور راویوں کے احوال مختلف ہونے کے اعتبار سے ہم نے کہا کہ خبر واحد پر عمل کی شرط یہ ہے کہ وہ کتاب اور سنت مشہورہ کے مخالف نہ ہو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے بعد تمہارے پاس احادیث زیادہ آئیں گی، جب تمہارے سامنے مجھ سے کوئی حدیث روایت کی جائے تو اس کو کتاب اللہ پر پیش کرو پس جو موافق ہو اس کو قبول کرو اور جو مخالف ہو اس کو رد کر دو۔

ترجمہ :۔۔۔۔۔اور راویوں کے اختلاف اور خبر واحد کو کتاب اللہ پر پیش کرنے کی تحقیق اس میں ہے جو علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے انہوں نے فرمایا کہ راوی تین قسم پر ہیں، مؤمن مخلص جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت حاصل ہو اور اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام کے معنی سمجھتے ہوں اور اعرابی جو کسی قبیلہ سے آیا اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ سنا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام کی حقیقت کو نہیں سمجھا پھر قبیلہ کی طرف لوٹا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لفظوں کے علاوہ کے ساتھ روایت کیا پس معنی بدل گئے اور خیال کرتا ہے کہ معنی متفاوت نہیں ہوئے۔اور منافق جس کا نفاق معلوم نہیں پس اس نے بغیر سنی ہوئی بات روایت کی اور جھوٹ بولا پھر اس سے لوگوں نے سنا اور اس کو مؤمن مخلص خیال کیا پس اس کو روایت کر دیا اور وہ روایت لوگوں کے درمیان مشہور ہو گئی پس اسی معنی کی وجہ سے خبر کو کتاب اللہ اور سنت مشہورہ پر پیش کرنا واجب ہوا۔

http://www.mediafire.com/view/rftz4v4df2uomu9/13_02_UsoolAshshashi-Shak-e-Nifaq_AjmalulHawashi.pdf

صفحہ 347 اجودُ الحواشی اردو شرح اُصولُ الشاشی – محمد اصغر علی – مکتبہ اسلامیہ عربیہ مدنی ٹاون فیصل آباد

اور راویوں کے احوال مختلف ہونے کے اعتبار سے ہم احناف نے کہا ہے کہ خبر واحد پر عمل کی شرط یہ ہے کہ وہ کتاب اللہ اور سنت مشہورہ کے خلاف نہ ہو اور یہ کہ وہ ظاہر حال کے مخالف نہ ہو، حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے بعد تمہارے پاس احادیث بہت آئیں گی جب تمہارے سامنے مجھ سے کوئی حدیث روایت کی جائے تو تم اس حدیث کو کتاب اللہ پر پیش کرو پس جو حدیث کتاب اللہ کے موافق ہو اس پر عمل کرو اور جو کتاب اللہ کے مخالف ہو اس کو رد کر دو،

اور راویوں کے اختلاف احوال کی تحقیق اس روایت میں ہے جو حضرت علی سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ راوی تین قسم پر ہیں، پہلی قسم وہ مخلص مؤمن جس کو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت حاصل ہوئی ہو اور اس نے آپ کے کلام کے معنی کو سمجھا، اور دوسری قسم وہ دیہاتی جو کسی قبیلہ سے آیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ سنا اور وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام کی حقیقت کو نہیں سمجھا پھر قبیلہ کی طرف واپس چلا گیا اور سول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لفظوں کے علاوہ کے ساتھ روایت کیا پس معنی بدل گئے اور خیال کرتا ہے کہ معنی تبدیل نہیں ہوئے، اور تیسری قسم وہ منافق جس کا نفاق معلوم نہیں تھا پس اس نے بغیر سنی بات روایت کی اور جھوٹ بولا پھر اس سے کچھ لوگوں نے سنا اور اس کو مخلص مؤمن شمار کیا پس اس کی روایت کر دیا اور وہ روایت لوگوں کے درمیان مشہور ہو گئی پس اس معنی کی وجہ سے خبر واحد کو کتاب اللہ اور سنت مشہورہ پر پیش کرنا واجب ہے۔

http://www.mediafire.com/view/79i1k122k11ue98/13_03_UsoolAshshashi-Shak-e-Nifaq_AjwadulHawashi.pdf

صفحہ 443 - 446 نُجُومُ الحواشی اردو شرح اُصولُ الشاشی – حسین احمد ہردواری – مکتبہ رحمانیہ لاہور

ترجمہ: اور راویوں کی حالتیں مختلف ہونے کے اعتبار سے ہم نے کہا کہ خبر واحد پر عمل کرنے کی شرط یہ ہے کہ وہ خبر واحد کتاب اللہ کے اور سنت مشہورہ کے مخالف نہ ہو اور وہ ظاہر کے بھی مخالف نہ ہو، نبی علیہ السلام نے فرمایا کہ میرے بعد تمہارے لئے احدیث کثیر ہو جائیں گی پس جب تمہارے سامنے میری جانب سے منسوب کر کے کوئی حدیث روایت کی جائے تو تم اس حدیث کو کتاب اللہ پر پیش کرو پس جو حدیث کتاب اللہ کے موافق ہو تو اس کو

<table>
<tr>
<td>
قبول کرلواور جو مخالف ہواس کورد کردو۔<br>
اوراختلاف رُواۃ کی تحقیق اس قول میں ہے جو حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے نقل کیا گیاہے،انہوں نے فرمایاکہ راوی تین قسم پر ہیں<br>
(۱)مومن مخلص جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت حاصل کی ہواوراس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام کے معنی ومراد کو سمجھاہو<br>
(۲)اور وہ اعرابی جو کسی قبیلہ سے آیااوراس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ان کے کلام کا بعض حصہ جو سن سکا سنا(یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اس نے کچھ سنااور کچھ نہ سنا)اوراس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام کی حقیقی مراد کو نہ سمجھااوراپنے قبیلہ کی طرف لوٹ گیااور وہاں جاکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے (استعمال کردہ)لفظ کے علاوہ سے روایت کردی(یعنی اپنے الفاظ میں)پس معنی متغیر ہوگئےاور وہ یہ خیال کررہاہے کہ معنی نہیں بدلے<br>
(۳)اور منافق کہ جس کا نفاق لوگوں کے سامنے مشہور نہ ہو پس اس نے وہ بات روایت کردی جو اس نے نہیں سنی اوراپنی طرف سے جھوٹ کہہ دیا پس لوگوں نے اس منافق راوی سے وہ بات سنی،اوراس کو مومن مخلص خیال کیا پھراس قول منافق کو دوسروں سے روایت کردیااور وہ قول(روایت منافق)لوگوں کے درمیان مشہور ہوگیا،لہٰذا اسی وجہ(احوال رواۃ کا اختلاف)سے خبر کو کتاب اللہ پراور سنت مشہورہ پر پیش کرناواجب ہے۔<br>
http://www.mediafire.com/view/4m28tv6cnagsp00/13_04_UsoolAshshashi-Shak-e-Nifaq_NujoomulHawashi.pdf<br>
<br>
صفحہ 469 - 470 صفوۃ الحواشی شرح اُصولُ الشاشی – عبد الغفار – مکتبہ جامعہ فریدیہ اسلام آباد<br>
ترجمہ:اور راویوں کے احوال مختلف ہونے کے اعتبار سے ہم احناف نے کہاکہ خبر واحد پر عمل کی شرط یہ ہے کہ وہ کتاب اللہ اور سنت مشہورہ کے خلاف نہ ہو،رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایامیرے بعد تمہارے سامنے زیادہ احادیث آئیں گی جب تمہارے سامنے میری حدیث روایت کی جائے توتم اس حدیث کو کتاب اللہ پر پیش کروپس جو حدیث کتاب اللہ کے موافق ہواس کو قبول کرلواور جو کتاب اللہ کے مخالف ہواس کورد کردو۔<br>
اور راویوں کے اختلاف احوال کی تحقیق اس روایت میں ہے جو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایاکہ احادیث کے راوی تین قسم پر ہیں پہلی قسم وہ مخلص مؤمن جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں رہااور آپ کے کلام کے معنی کو سمجھااور دوسری قسم وہ دیہاتی جو کسی قبیلے سے آیااور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ سنااور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام کی حقیقت کو نہیں سمجھا پھر قبیلے کی طرف واپس چلا گیااور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لفظ کو چھوڑ کر روایت کردیااور معنی تبدیل ہوگیاحالانکہ وہ سمجھ رہاہے کہ معنی تبدیل نہیں ہوتا، اور تیسری قسم وہ منافق جس کا نفاق معلوم نہیں تھاپس اس نے ایسی روایت کی جو اس نے سنی نہیں تھی اور(نبی علیہ السلام پر)بہتان باندھاپھراس سے کچھ لوگوں نے سنااوراس کو مخلص مؤمن خیال کیااوراس حدیث کو روایت کردیااور وہ روایت لوگوں کے درمیان مشہور ہوگئی پس اسی معنی کی وجہ سے خبر واحد کو کتاب اللہ اور سنت مشہورہ پر پیش کرناضروری ہوا۔<br>
http://www.mediafire.com/view/6lub8j9f8eah5a1/13_05_UsoolAshshashi-Shak-e-Nifaq_SifatulHawashi.pdf
</td>
<td></td>
</tr>
<tr>
<td>
وجب عرضُ الخبرِ إلخ: أن يكون راويه أعرابياً غير فقيه أو منافقاً روى ما لم يسمع.<br>
وجب عرضُ الخبرِ إلخ: کیونکہ اس کاراوی اعرابی،غیر فقیہ ہوسکتاہے یامنافق جس نے روایت کی جو نہیں سناتھا۔<br>
صفحه 182 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – محمد بركت الله بن محمد أحمد الله – مكتبة البشرى كراتشي<br>
<br>
قوله (وتحقيق ذلك) أي اختلاف الرواة ولزوم العرض على كتاب الله تعالىٰ.<br>
قوله (وجب عرض الخبر على الكتاب) الخ--- لاحتمال أن يكون راويه أعرابياً غير فقيه، أو منافقاً روي ما لم يسمع.<br>
اور یہ قول(وتحقيق ذلك)اختلاف رواۃ اور کتاب اللہ پر پیش کرنے کا لازم ہونا
</td>
<td>14</td>
</tr>
</table>

<table>
<tr>
<td>
اس احتمال کی وجہ کہ اس کا راوی اعرابی، غیر فقیہ ہو سکتا ہے یا منافق جس نے روایت کی جو نہیں سنا تھا۔<br>
صفحه 176 أصول الشاشي وبهامشه عمدة الحواشي – محمد فيض الحسن الكنكوهي – دار الكتب العلمية بيروت<br>
صفحہ 308 اجمل الحواشی علی اُصولُ الشاشی ـ جمیل احمد سکروڈھوی – دارالاشاعت کراچی<br>
ان تینوں اقسام میں سے پہلے راوی کی روایت حجت ہو گئی لیکن دوسرے اور تیسرے راوی کی حجت نہ ہو گی پس اسی راویوں کے حالات کے اختلاف کی وجہ سے خبر واحد کو کتاب اللہ اور سنت مشہورہ پر پیش کرنا واجب ہے۔<br>
<br>
صفحہ 351 اجوڈالحواشی اردو شرح اُصولُ الشاشی ـ محمد اصغر علی ـ مکتبہ اسلامیہ عربیہ مدنی ٹاون فیصل آباد<br>
عہد صحابہ کے راویوں کی تین اقسام<br>
یہاں سے مصنف رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ راویوں کے اختلاف احوال کی وجہ سے بعض روایات مقبول ہوں گی اور بعض مردود، اس کو جاننے کیلئے خبر واحد کو کتاب اللہ پر پیش کیا جائے گا اسکا ثبوت یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ عہد صحابہ کے راویوں کی تین اقسام ہیں۔<br>
----<br>
----<br>
ان تینوں اقسام میں پہلے راوی کی روایت حجت ہو گی اور دوسرے اور تیسرے راوی کی روایت قابل حجت نہیں ہو گی، ان راویوں کے حالات کے مختلف ہونے کی وجہ سے ہم نے کہا کہ خبر واحد کو کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر پیش کرنا واجب ہے۔<br>
<br>
صفحہ 446 نُجُومُ الحواشی اردو شرح اُصولُ الشاشی – حسین احمد ہردواری – مکتبہ رحمانیہ لاہور<br>
پس اسی اختلاف رواۃ کی وجہ سے خبر واحد کو کتاب اللہ پر اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر پیش کرنا ضروری ہے کیونکہ ممکن ہے کہ راوئ حدیث غیر فقیہ اعرابی ہو یا منافق ہو چنانچہ جو خبر واحد کتاب اللہ و سنت مشہورہ کے موافق ہو گی وہ قابل حجت اور لائق عمل ہو گی اور جو مخالف ہو گی وہ رد کر دی جائے گی۔<br>
<br>
صفحہ 471 صفوۃالحواشی شرح اُصولُ الشاشی – عبدالغفار ـ مکتبہ جامعہ فریدیہ اسلام آباد<br>
قوله: وتحقيق ذلك الخ ـ مصنف رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ راویوں کے اختلاف احوال کی وجہ سے بعض روایتوں کا مقبول ہونا اور بعض کا مردود ہونا علی رضی اللہ عنہ کی روایت سے ثابت ہوتا ہے۔ حضرت علی فرماتے ہیں عہد صحابہ کے راویوں کی تین اقسام ہیں۔<br>
ان تین قسم کے راویوں میں سے ظاہر ہے پہلے راوی کی روایت حجت ہو گی اور دوسرے اور تیسرے راوی کی روایت قابل حجت نہیں ہو گی۔<br>
راویوں کے حالات کے مختلف ہونے کی وجہ سے ہم نے کہا کہ خبر واحد کو کتاب اللہ اور سنت مشہورہ پر پیش کرنا واجب ہے۔<br>
http://www.mediafire.com/view/q7b98ram00rrzdv/14_UsoolAshshashi-Shak-e-Nifaq_Shuroohat.pdf
</td>
<td></td>
</tr>
<tr>
<td>
فَاعْرِضُوهُ عَلَى كِتَابِ اللَّهِ<br>
صفحہ 104 اُصول الشاشی کا مستند اردو ترجمہ – محمد مشتاق انبیھٹوی – مکتبۃُ العلم لاہور<br>
فائدہ: علماء نے لکھا ہے کہ اس حدیث کے راوی یزید بن ربیعہ مجہول ہے، لہٰذا یہ حدیث لائق حجت نہیں اور یحییٰ بن معین سے منقول ہے کہ اس حدیث کو زندیقوں نے وضع کیا ہے۔ بعض کتابوں میں غلطی سے یہ لکھا گیا کہ یہ حدیث بخاری شریف میں موجود ہے، حالانکہ یہ غلط ہے۔
</td>
<td>15</td>
</tr>
</table>

صفحه 181 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – محمد بركت الله بن محمد أحمد الله – مكتبة البشرى كراتشي

ذكره الفتني في "تذكرة الموضوعات" ص 28، وقال أورده الأصوليون: وقال الخطابي: يدفعه حديث: "اني أوتيت الكتاب وما يعدله" ﴿الشافي: ص 225﴾

اس حدیث کو طاہر پٹنی نے تذکرۃ الموضوعات ص 28 پر ذکر کیا ہے، اور کہا ہے کہ اسے اصولیین لائے ہیں، اور خطابی نے کہا، یہ حدیث "اني أوتيت الكتاب وما يعدله" کے خلاف ہے۔

صفحه 176 أصول الشاشي وبهامشه عمدة الحواشي – محمد فيض الحسن الكنكوهي – دار الكتب العلمية بيروت

فأن قلت: قد طعن أهل الحديث وقالو: روي هذا الحديث يزيد بن ربيعة، عن أبي الأشعث عن ثوبان، ويزيد بن ربيعة مجهول ولا يعرف له سماع عن ابي الأشعث فكان منقطعاً فلا يصح الاحتجاج به. والجواب عنه: أن الإمام محمد بن إسماعيل البخاري أورد هذا الحديث في كتابه وهو إمام أهل الحديث فكفى به دليلاً على صحته و لم يلتفت إلى غيره.

میں کہتا ہوں: اہل حدیث نے (اس حدیث پر) طعن کیا ہے اور کہتے ہیں: اس حدیث کو یزید بن ربیعہ نے ابی اشعث سے اور ابی اشعث نے ثوبان سے روایت کیا ہے، اور یزید بن ربیعہ مجہول ہے، اور اس کا سماع ابی اشعث سے معلوم نہیں، لہٰذا یہ منقطع ہے، اس لئے اس حدیث سے استدلال صحیح نہیں۔ اور ان کے لئے جواب یہ ہے: کہ امام محمد بن اسماعیل بخاری اس حدیث کو اپنی کتاب میں لائے ہیں، اور وہ اہل حدیث کے امام ہیں، پس یہی اس حدیث کی صحت کے لئے کافی ہے، اور اسے کے علاوہ دوسرے کی طرف التفات کرنے ضرورت نہیں۔

صفحه 202 أصول الشاشي تحقيق محمد أكرم ندوي – دار الغرب الإسلامي بيروت

هذا حديث يورده الأصوليون، وقد أخرج الذهبي ما في معانه في "ميزان الاعتدال" (1: 425 – 426) بإسناد فيه أوعت بن بُزار الهجيمي أحد المتروكين، روي عن أبي هريرة مرفوعاً "إذا حدثتم عني بحديث يوافق الحق فخذوا به. حدثتُ به أو لم أحدث" قال الذهبي: "منكر جداً"، وقد ذهب بعض الصالحين إلى أن الحديث الموضوع إذا صح معانه، كان له اعتبار لأنه يوافق العقل، قال شيخنا عبد الفتاح أبو غدة رحمه الله: "وهذا باطل بالمراة. فأن العمدة في الحديث ثبوته بنقل الثقات عن النبي صلى الله عليه وسلم، وإذا ثبت نقله عنه صلى الله عليه وسلم كان حقا، ولا ريب، لأن الرسول عليه الصلاة والسلام ما ينطق إلا بالحق، وأما إذا كان الكلام في ذاته حقا وال يثبت نقله، فلا يسرغ إضافته إلى الرسول الكريم أبدا، وبقى حديثاً موضوعا لأحد أن ينسب حرفا يستحسنه من كلام إلى الرسول صلى الله عليه وسلم وإن كان ذلك الكلام في نفسه حقا، فان كلّ ما قاله الرسول حق، وليس كل ما هو حق قاله الرسول صلى الله عليه وسلم، فليُتأمّل هذا الموضع فإنه مترلة أقدام. ومضلّة أفهام. انتى من آخر "ذيل الموضوعات" للسيوطي ص 202. (من تعليق الشيخ عبد الفتاح أبو غدة رحمه الله على "ظفر الأماني" ص 466).

تذكرة الموضوعات للفتني

وَفِي رِسَالَة علم الحَدِيث مَا أوردهُ الأصوليون من قَوْله «إِذَا رُوِيَ عَنِّي حَدِيثٌ فَاعْرِضُوهُ عَلَى كِتَابِ اللَّهِ فَإِنْ وَافَقَهُ فاقبلوه وَإِن خَالفه فَردُّوهُ» وَقَالَ الْخطابيّ وَضعته الزَّنَادِقَة ويدفعه حَدِيث أَنِّي أويت الْكتاب وَمَا يعدله «ويروى وَمثله مَعَه» وَكَذَا قَالَ الصغاني.

http://www.mediafire.com/view/t0y47j44l5p5649/15_UsoolAshshashi-ArzalHadeethAlaKitabullah_Shuroohat.pdf

16

أصول الشاشي – نظام الدين أبو علي أحمد بن محمد بن إسحاق الشاشي (المتوفى: 344هـ)

وَنَظِير الْعرض على الْكتاب فِي حَدِيث مس الذّكر فِيمَا يرْوى عَنهُ من مس ذكره فَلْيَتَوَضَّأ)

فعرضناه على الْكتاب فَخرج مُخَالفا لقَوْله تَعَالَى {فِيهِ رجال يحبونَ أَن يَتَطَهَّرُوا} فَإِنَّهُم كَانُوا يستنجون بالأحجار ثمَّ يغسلون بِالْمَاءِ

وَلَو كَانَ مس الذّكر حَدثا لَكَانَ هَذَا تنجيسا لَا تَطْهِيرا على الْإِطْلَاق

صفحه 176 – 177 أصول الشاشي وبهامشه عمدة الحواشي – دار الكتب العلمية بيروت

صفحه 182 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – مكتبة البشرى كراتشي

صفحه 203 أصول الشاشي تحقيق محمد أكرم ندوي – دار الغرب الإسلامي بيروت

صفحه 76 – 77 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – قديمي كتب خانة كراتشي

http://www.mediafire.com/view/6if2ceol3n2audi/16_UsoolAshshashi-ManMassaZakara.pdf

صفحہ 104 اُصول الشاشی کا مستند اردو ترجمہ – محمد مشتاق انبیھٹوی – مکتبۃُ العلم لاہور

کتاب اللہ پر پیش کرنے کی مثال یہ حدیث ہے: ﴿ مَنْ مَسَّ الذَّكَرَ فَلْيَتَوَضَّأْ ﴾ جس نے اپنی پیشاب گاہ کو ہاتھ لگایا اس پر وضو کرنا لازم ہوگا۔ جب ہم نے اس حدیث کو کتاب اللہ پر پیش کیا تو اس آیت کے مخالف نکلا: ﴿ فِيهِ رِجَالٌ يُحِبُّونَ أَن يَتَطَهَّرُوا ﴾ یعنی مسجد قباء میں وہ لوگ ہیں جو پاکیزگی کو پسند کرتے ہیں۔ یہ اہل قباء جن کی تعریف اس آیت شریفہ میں ہے ڈھیلے سے استنجاء کرکے پھر پانی سے استنجاء کیا کرتے تھے۔ اگر پیشاب گاہ کو ہاتھ لگانا باعث وضوٹوٹنے کے ہوتا تو اس کام یعنی عمل استنجاء بالحجار کو تنجیس کہا جاتا نہ تطہیر مطلقاً۔

صفحہ 309 اجمل الحواشی علی اُصولُ الشاشی – جمیل احمد سکروڈھوی – دار الاشاعت کراچی

ترجمہ: ۔۔۔۔اور کتاب اللہ پر پیش کرنے کی نظیر حدیث مس ذکر میں ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے جس نے اپنا ذکر چھوا وہ وضو کرے پس ہم نے اس کو کتاب اللہ پر پیش کیا تو یہ حدیث باری تعالیٰ کے قول" فِيهِ رِجَالٌ يُحِبُّونَ أَن يَتَطَهَّرُوا "کے مخالف نکلی اس لئے کہ وہ لوگ ڈھیلے سے استنجاء کرتے تھے پھر پانی سے دھوتے تھے۔ اگر مس ذکر حدث ہوتا تو استنجاء بالماء ناپاک کرنا ہوتا نہ کہ علی الاطلاق پاک کرنا

صفحہ 352 اجوَدُ الحواشی اردو شرح اُصولُ الشاشی – محمد اصغر علی – مکتبہ اسلامیہ عربیہ مدنی ٹاون فیصل آباد

ترجمہ: اور خبر واحد کو کتاب اللہ پر پیش کرنے کی مثال مس ذکر کی اس حدیث میں ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ جس نے اپنے ذکر کو چھوا تو اس کو چاہئے کہ وہ وضو کرے، ہم نے اسے کتاب اللہ پر پیش کیا تو یہ حدیث اللہ تعالیٰ کے فرمان" فِيهِ رِجَالٌ يُحِبُّونَ أَن يَتَطَهَّرُوا "کے مخالف نکلی، اس لئے کہ وہ ڈھیلے سے استنجا کیا کرتے تھے پھر وہ پانی سے دھوتے تھے، اگر مس ذکر حدث ہوتا تو استنجاء بالماء ناپاک کرنا ہوتا، نہ کہ مطلق طور پر پاک کرنا ہوتا،

صفحہ 446 - 447 نُجُومُ الحواشی اردو شرح اُصولُ الشاشی – حسین احمد ہردواری – مکتبہ رحمانیہ لاہور

ترجمہ: اور خبر واحد کے کتاب اللہ پر پیش کرنے کی نظیر مسّ ذکر والی حدیث مین ہے اس حدیث میں جو نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام سے مروی ہے کہ جو شخص

| | |
|---|---|
| اپنا عضو تناسل چھوئے تو چاہئے کہ وہ وضو کرے پس ہم نے اس حدیث کو کتاب اللہ پر پیش کیا تو وہ اللہ تعالیٰ کے قول فِيهِ رِجَالٌ يُحِبُّونَ أَن يَتَطَهَّرُوا کے مخالف نکلی (مسجد قباء میں کچھ لوگ ایسے ہیں کو کہ خوب پاک ہونے کو پسند کرت ہیں) اس لئے کہ یہ لوگ (اہل مسجد قباء) ڈھیلوں سے استنجاء کرتے تھے پھر پانی سے دھولیا کرتے تھے، تو مس ذکر حدث ہوتا تو یہ یعنی استنجاء بالماء تجنیس ہوتا (بدن کو نجاست حکمیہ سے ملوث کرنا) نہ کہ مطلقاً تطہیر،<br><br>صفحہ 472 صفوۃ الحواشی شرح اُصولُ الشاشی – عبد الغفار – مکتبہ جامعہ فریدیہ اسلام آباد<br>ترجمہ: اور (خبر واحد کو) کتاب اللہ پر پیش کرنے کی مثال مس ذکر کی اس حدیث میں ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ جس نے اپنے ذکر کو چھوا تو اس کو چاہیے کہ وضو کرے پس ہم نے اس کو کتاب اللہ پر پیش کیا تو یہ حدیث اللہ تعالیٰ کے اس فرمان کے مخالف ہو کر نکلی (ترجمہ) اس مسجد میں ایسے لوگ جو پاک رہنے کو پسند کرتے ہیں، اس لئے کہ وہ لوگ پتھروں سے استنجا کیا کرتے تھے پھر وہ پانی سے (اپنی شرم گاہ کو) دھوتے تھے اگر مس ذکر حدث ہوتا تو پانی کے ساتھ استنجا کرنا ناپاک کرنا ہوتا نہ کہ کامل طور پر پاک کرنا ہوتا<br>http://www.mediafire.com/view/q6ka7iazah4hi8d/16_01_UsoolAshshashi-ManMassaZakara_Urdu.pdf | |
| أصول الشاشي – نظام الدين أبو علي أحمد بن محمد بن إسحاق الشاشي (المتوفى: 344هـــ)<br>أَيُّمَا امْرَأَةٍ نَكَحَتْ نَفْسَهَا بِغَيْرِ إِذْنِ وَلِيِّهَا فَنِكَاحُهَا بَاطِلٌ بَاطِلٌ بَاطِلٌ خرج مُخَالفا لقَوْله تَعَالَى { فَلَا تَعْضُلُوهُنَّ أَن يَنكِحْنَ أَزْوَاجَهُنَّ } فَإِن الْكتاب يُوجب تَحْقِيق النِّكَاح مِنْهُنَّ<br>صفحه 177 أصول الشاشي وبهامشه عمدة الحواشي – دار الكتب العلمية بيروت<br>صفحه 183 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – مكتبة البشرى كراتشي<br>صفحه 203 – 204 أصول الشاشي تحقيق محمد أكرم ندوي – دار الغرب الإسلامي بيروت<br>صفحه 77 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – قديمي كتب خانة كراتشي<br>http://www.mediafire.com/view/dka49eeessoem7m/17_UsoolAshshashi-LaNikahaIlabiWaliun.pdf<br><br>صفحہ 104 - 105 اُصول الشاشی کا مستند اردو ترجمہ – محمد مشتاق انبیھٹوی – مکتبۃُ العلم لاہور<br>اسی طرح یہ حدیث: ﴿ أَيُّمَا امْرَأَةٍ نَكَحَتْ نَفْسَهَا بِغَيْرِ إِذْنِ وَلِيِّهَا فَنِكَاحُهَا بَاطِلٌ بَاطِلٌ بَاطِلٌ. ﴾ یعنی جس عورت نے بغیر اجازت اپنے ولی کے نکاح پڑھوالیا وہ نکاح باطل ہے اور ناجائز ہے۔ مخالف ہے اس آیت شریفہ کہ: ﴿ فَلَا تَعْضُلُوهُنَّ أَن يَنكِحْنَ أَزْوَاجَهُنَّ ﴾ یعنی نہ روکو عورتوں کو کہ وہ اپنے خاوندوں سے اپنا نکاح پڑھوائیں۔ اس آیت شریفہ سے معلوم ہو گیا کہ نکاح کا اختیار عورتوں کو ہے۔<br>صفحہ 309 اجمل الحواشی علی اُصولُ الشاشی – جمیل احمد سکروڈھوی – دار الاشاعت کراچی<br>اور اسی طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جس نے بغیر اذن ولی کے کود نکاح کیا اس کا نکاح باطل ہے باطل ہے باطل ہے یہ حدیث باری تعالی کے قول فَلَا تَعْضُلُوهُنَّ أَن يَنكِحْنَ أَزْوَاجَهُنَّ کے مخالف نکلی اس لئے کہ کتاب اللہ عورتوں سے ثبوت نکاح کو واجب کرتی ہے۔<br><br>صفحہ 352 اجوڈ الحواشی اردو شرح اُصولُ الشاشی – محمد اصغر علی – مکتبہ اسلامیہ عربیہ مدنی ٹاون فیصل آباد<br>اور اسی طرح حضور صلی اللہ کا ارشاد ہے کہ جس عورت نے اپنے ولی کی اجازت کے بغیر نکاح کیا تو اس کا نکاح باطل ہے باطل ہے، باطل ہے، تو یہ حدیث اللہ تعالی کے اس فرمان کے مخالف نکلی، "کہ تم عورتوں کو اس بات سے نہ روکو کہ وہ اپنا نکاح اپنے خاوندوں سے کریں" اس لئے کہ کتاب اللہ ان | 17 |

| | |
|---|---|
| | عورتوں کی طرف سے نکاح کے پائے جانے کوثابت کرتی ہے،<br><br>صفحہ 447 نُجُومُ الحواشی اردو شرح اُصُولُ الشاشی – حسین احمد ہردواری – مکتبہ رحمانیہ لاہور<br>اوراسی طرح(حدیث سابق کی طرح) نبی علیہ الصلوٰۃ السلام کا قول أَيُّمَا امْرَأَةٍ نَكَحَتْ نَفْسَهَا الخ(جو عورت اپنے والی کی اجازت کے بغیر اپنا نکاح از خود کرلے تو اس کا نکاح باطل ہے باطل ہے باطل ہے)اللہ تعالیٰ کے قول فَلَا تَعْضُلُوهُنَّ أَن يَنكِحْنَ أَزْوَاجَهُنَّ (اولیاء کو خطاب ہے کہ تم ان عورتوں کو اس بات سے نہ روکو کہ وہ اپنے شوہروں سے نکاح کرلیں) کے مخالف نکلا،اس لئے کہ کتاب اللہ عورتوں کی جانب سے ثبوت نکاح کا ثابت کررہا ہے۔<br><br>صفحہ 472 صفوۃ الحواشی شرح اُصُولُ الشاشی – عبد الغفار – مکتبہ جامعہ فریدیہ اسلام آباد<br>اوراسی طرح پیغمبر علیہ السلام کا فرمان ہے(ترجمہ) جس عورت نے اپنے ولی کی اجازت کے بغیر نکاح کیا تو اس کا نکاح باطل ہے باطل ہے یہ خبر واحد اللہ تعالیٰ کے اس فرمان کے مخالف ہو کر نکلی(ترجمہ) تم ان عورتوں کو نہ روکو اس بات سے کہ وہ نکاح اپنے خاوندوں سے کریں اس لئے کہ کتاب اللہ ان عورتوں کی طرف سے نکاح کے پائے جانے کو ثابت کرتی ہے۔<br>http://www.mediafire.com/view/6fpryg5karfbk1n/17_01_UsoolAshshashi-LaNikahaIlabiWaliun_Urdu.pdf |
| 18 | أصول الشاشي – نظام الدين أبو علي أحمد بن محمد بن إسحاق الشاشي (المتوفى: 344هـ)<br>وَمِثَال الْعرض على الْخَبَر الْمَشْهُور رِوَايَة الْقَضَاء بشاهد وَيَمِين<br>فَإِنَّهُ خرج مُخَالفا لقَوْله عَلَيْهِ<br>(الْبَيِّنَة على من ادّعى وَالْيَمِين على من أنكر)<br>صفحه 77 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – قديمي كتب خانة كراتشي<br>صفحه 177 أصول الشاشي وبهامشه عمدة الحواشي – دار الكتب العلمية بيروت<br>صفحه 183 أصول الشاشي وبهامشه أحسن الحواشي – مكتبة البشرى كراتشي<br>صفحه 204 أصول الشاشي تحقيق محمد أكرم ندوي – دار الغرب الإسلامي بيروت<br>http://www.mediafire.com/view/fj7x4hwol0rou4c/18_UsoolAshshashi-QazaBilShahidWalYameen.pdf<br>صفحہ 105 اُصُولُ الشاشی کا مستند اردو ترجمہ – محمد مشتاق انبیٹھوی – مَکتَبۃُ العِلم لاہور<br>خبر مشہور کے مقابلہ میں خبر آحاد کے آنے کی مثال یہ ہے کہ خبر آحاد میں وارد ہوا ہے کہ اگر مدعی کے پاس ایک گواہ اور دوسرے گواہ کے بدلہ مدعی قسم کھالے تو نصاب شہادت پورا ہو جائے گا۔ یہ مخالف دوسری مشہور حدیث ﴿الْبَيِّنَةُ عَلَى الْمُدَّعِي ، وَالْيَمِينُ عَلَى مَنْ أَنْكَرَ ﴾یعنی گواہ کا لانا مدعی کے ذمہ ہے اور مدعاعلیہ کے ذمہ درصورت مدعی کے پاس گواہ موجود نہ ہونے کے قسم کا کھانا ہے کیونکہ اس صحیح حدیث میں جو بمنزلہ مشہور کے ہے مدعی جانب گواہی صرف اور مدعاعلیہ کی طرف صرف قسم کھانا قرار دے دیا گیا ہے۔<br><br>صفحہ 309 اجمل الحواشی علی اُصُولُ الشاشی – جمیل احمد سکروڈھوی – دار الاشاعت کراچی<br>ترجمہ:۔۔۔۔۔اور خبر واحد کو خبر مشہور پیش کرنے کی نظیر ایک گواہ اور قسم پر فیصلہ دینے کی روایت ہے کیونکہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد<br>الْبَيِّنَةُ عَلَى الْمُدَّعِي ، وَالْيَمِينُ عَلَى مَنْ أَنْكَرَ کے مخالف ہے۔ |

